حضور ﷺ نے فرمایا: "البرکۃ مع اکابرکم" برکت تمہارے اکابر کے ساتھ ہیں۔
(رواہ ابن حبان باسناد صحیح)

تحقیقی، علمی و اصلاحی

اشاعت نمبر ۲۵

رسالہ

# دِفاعِ اَسلاف

ہند

## فہرست مضامین



زیرِ سرپرستی

مصلح ملت
حضرت مولانا عبید الرحمٰن اطہر صاحب
دامت برکاتہم

# کیا حفظ قرآن کی فضیلت میں مروی حدیث موضوع ہے؟[ قسط ۱۲]

-مفتی ابن اسماعیل المدنی
-مولانا عبد الرحیم قاسمی
-ڈاکٹر ابو محمد ،شہاب علوی

**اعتراض:**

پروفیسر طالب الرحمن ''تبلیغی جماعت کا اسلام'' میں لکھتے ہیں:

'' آیئے زکریا صاحب کی ان احادیث کی طرف، جوانہوں نے کذاب راویوں کی روایت اپنی کتاب میں درج کی ہیں، زکریا صاحب لکھتے ہیں: کہ حضرت علی نے حضور اقدس ﷺ کا ارشاد نقل کیا ہے کہ جس شخص نے قرآن پڑھا پھر اس کو حفظ کیا اور اس کے حلال کو حلال جانا اور حرام کو حرام جانا، توحق تعالی شانہ، اس کو جنت میں داخل فرمادیں گے اور اس کے گھرانے میں سے، ایسے دس آدمیوں کے بارے میں، اس کی شفاعت قبول فرمادیں گے، جن کے لئے جہنم واجب ہو چکی ہے۔

زکریا صاحب نے تو اسے غریب حدیث کہہ کر جان چھڑالی، حالانکہ اس حدیث کے راوی، حفص بن سلیمان، ابوعمر الکوفی کے بارے میں عبدالرحمٰن بن مہدی فرماتے ہیں کہ اللہ کی قسم، اس سے روایت کرنا، حلال نہیں، امام مسلم فرماتے ہیں کہ یہ متروک ہے، امام نسائی فرماتے ہیں کہ یہ ثقہ نہیں اور اس کی حدیث لکھی نہیں جاتی، ابن خراش فرماتے ہیں کہ یہ کذاب تھا اور حدیث گھڑا کرتا تھا ،امام احمد فرماتے ہیں کہ یہ متروک الحدیث ہے۔(**کتاب العلل ومعرفۃ الرجال لاحمد:۱/۴۰۱،تہذیب التہذیب:۲/۳۴۵، میزان الاعتدال:۱/۵۵۸**)۔(**تبلیغی جماعت کا اسلام:ص ۱۶۸-۱۶۹**)

**الجواب وباللہ التوفیق:**

امام ابوعیسی الترمذیؒ(م۲۷۹ھ) فرماتے ہیں کہ

**حدثنا علي بن حجر قال: أخبرنا حفص بن سليمان، عن كثير بن زاذان، عن عاصم بن ضمرة، عن علي بن أبي طالب، قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من قرأ القرآن واستظهره، فأحل حلاله، وحرم حرامه أدخله الله به الجنة وشفعه في عشرة من أهل بيته كلهم قد وجبت له النار۔**

**هذا حديث غريب لا نعرفه إلا من هذا الوجه وليس له إسناد صحيح، وحفص بن سليمان أبو عمر بزاز كوفي يضعف في الحديث۔ (سنن الترمذی: حدیث نمبر ۲۹۰۵)**

**سند کی تحقیق:**

(۱) امام ترمذیؒ (م ۲۷۹ھ) کی ذات گرامی، تعارف کی محتاج نہیں ہے۔

(۲) علی بن حجر بن ایاس السعدی المروزیؒ (م ۲۴۴ھ) صحیحین کے راوی اور ثقہ، حافظ ہیں۔ (تقریب: رقم ۴۷۰۰)

(۳) حفص بن سلیمان الاسدی، ابوعمر البزاز الکوفیؒ (م ۱۸۰ھ) سنن الترمذی وسنن ابن ماجہ کے راوی اور ضعیف ہیں۔ (تحفة اللبيب بمن تكلم فيهم الحافظ ابن حجر من الرواة في غير التقريب: ج۱: ص ۳۵۵)، مگر ان کو کذاب کہنا انتہائی طور پر محل نظر ہے، وجوہات درج ذیل ہیں:

- ثقہ، ثبت، الإمام الكبير، حافظ زمانه بالديار المصرية احمد بن صالح المصریؒ (م ۲۴۸ھ) نے کہا: ''لا يترك حديث رجل حتى يجتمع الجميع على ترك حديثه''۔ (المعرفۃ والتاریخ: ج۲: ص ۱۹۱)

اسی طرح، ائمہ علل، امام ابوعبدالرحمٰن النسائیؒ (م ۳۰۳ھ) اور امام ابوداود السجستانیؒ (م ۲۷۵ھ) کا مذہب ہے کہ ''أن يخرج عن كل من لم يجمع على تركه''۔ (شروط الائمۃ لابن مندہ: ص ۷۳)

یعنی جب تک تمام ائمہ کا کسی راوی کے ترک پر اجماع نہ ہوجائے، تب تک اس کی روایت کو لیا جائے گا۔ چنانچہ

* امام احمد بن حنبلؒ (م ۲۴۱ھ) نے کہا: ''صالح''۔ یعنی وہ کذاب نہیں تھے۔

- ایک اور روایت میں کہا: ''مابه بأس''۔

* حافظ ابوزرعۃ الرازیؒ (م ۲۶۴ھ) نے کہا: ''ضعيف الحديث''۔

* حافظ زکریا الساجیؒ (م ۳۰۷ھ) نے کہا: ''حفص ممن ذهب حديثه; عنده مناكير''۔

* حافظ ابن عدیؒ (م ۳۶۵ھ) نے کہا: ''لحفص غير ما ذكرت من الحديث، وعامة حديثه عمن روى عنهم غير محفوظة''۔

* حافظ ابن حبانؒ (م ۳۵۴ھ) نے کہا: ''كان يقلب الأسانيد، ويرفع المراسيل''۔

* حافظ ابوالحسن الدارقطنیؒ (م ۳۸۵ھ) نے کہا: ''ضعيف''۔ (تہذیب التہذیب: ج۲: ص ۴۰۱)

* حافظ ابوبکر البیہقیؒ (م ۴۵۸ھ) نے کہا: ''ضعيف في الحديث''۔ (السنن الکبری للبیہقی: ج۲: ص ۳۴۳)

* حافظ ابن خلفون الاندلسیؒ (م ۶۳۶ھ) نے کہا: ''هو عندهم ضعيف الحديث، وعند بعضهم متروك الحديث، وهو مشهور في القراءات''۔ (التراجم الساقطة من كتاب إكمال تهذيب الكمال لمغلطاي: ص ۲۲۷)

* حافظ شمس الدین الذہبیؒ (م ۷۴۸ھ) نے کہا: ''وأقرأ الناس مدة، وكان ثبتا في القراءة واهيا في الحديث، لانه كان لا يتقن الحديث ويتقن القرآن ويجوده، وإلا فهو في نفسه صادق''۔ (میزان الاعتدال: ج۱: ص ۵۵۸)

غالباً یہی وجہ ہے کہ

* شیخ عبدالرحمٰن المعلمیؒ (م ۱۳۸۶ھ) نے کہا: ''ومجموع كلامهم فيه يدل أنه صدوق في الأصل فلا بأس بإيراد حديثه في المتابعات والشواهد''۔ (التنکیل: ج۱: ص۲۴۴)

خلاصہ یہ کہ حفص بن سلیمان الاسدی، ابوعمر البزاز الکوفیؒ (م ۱۸۰ھ) ضعیف ہی ہیں اور بقول المعلمیؒ (م ۱۳۸۶ھ) کے، ان کی روایت کو متابع وشواہد کی صورت میں لیا جا سکتا ہے۔ واللہ اعلم

**نوٹ:**

ابن خراشؒ کے قول کا جواب، شیخ صالح المنجد حفظہ اللہ کی طرف سے یوں دیا گیا کہ

وأما ابن خراش، فهو عبد الرحمن بن يوسف بن خراش، وقد روي عنه اتهامه لحفص بن غياث بالكذب والوضع، إلا أن ذلك مردود من جهتين:

الأولى: أن الرواية عنه بذلك فيها نظر، إذ فيها مجهول.

فقد روى ذلك عنه بسنده الخطيب البغدادي في "تاريخ بغداد" (64/9)، فقال: "أخبرنا علي بْن طلحة المقرئ، قَالَ: أخبرنا مُحَمَّد بْن إِبْرَاهِيمَ بْن يزيد الغازي، قَالَ: أخبرنا مُحَمَّد بْن مُحَمَّد بْن داود الكرجي، قَالَ: حَدَّثَنَا عَبْد الرَّحْمَنِ بْن يوسف بْن خراش، قَالَ: حفص بْن سُلَيْمَان كذاب، متروك، يضع الحديث" انتهى.

وهذا الإسناد إلى ابن خراش فيه "محمد بن محمد بن داود الكرجي"، مجهول، ذكره السمعاني في "الأنساب" (66/11)، وابن حجر في "تبصير المنتبه" (1209/3)، ولم يذكرا فيه جرحا ولا تعديلا۔

الثانية: أنه على فرض صحته عن ابن خراش، فهو مردود عليه قوله من أمرين:

الأول: أنه متهم بالرفض، وقد صح ذلك فيه۔

فقد روى ابن عدي في "الكامل" (519/5) عن عبدان الأهوازي أنه قال: "وحمل ابن خراش إلى بُنْدَارٍ [أي: تاجرٍ أو كثير المال] عندنا جزأين صنفهما في مثالب الشيخين، فأجازه بألفي درهم فبنى بذلك حجرة ببغداد ليحدث فيها فما متع بها ومات حين فرغ منها۔

وسمعت أحمد بن مُحَمد بن سَعِيد المعروف بابن عقدة يقول كان ابن خراش في الكوفة إذا كتب شيئا من باب التشيع، يقول لي هذا لا ينفق إلا عندي وعندك يا أبا العباس" انتهى۔

وابن عقدة هذا معروف بالتشيع، ترجم له الخليلي في "الإرشاد" (579/2) فقال: "أَبُو الْعَبَّاسِ أَحْمَدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ سَعِيدِ بْنِ عُقْدَةَ الْكُوفِيُّ مِنَ الْحُفَّاظِ الْكِبَارِ وَهُوَ شَيْخُ الشِّيعَةِ فِي حَدِيثِهِ نَظَرٌ" انتهى۔

وعبدان الأهوازي معاصر لابن خراش فقد توفي ابن خراش سنة ثلاث وثمانين ومائتين، كما في "تاريخ

بغداد" (571/11)، وتوفي عبدان الأهوازي سنة ست وثلاثمائة، وعمره تسعون سنة، ذكر ذلك الذهبي في "تاريخ الإسلام" (104/7)۔

وعبدان الأهوازي يقول فيه الخطيب في "تاريخ بغداد" (6/11): "كان أحد الحفاظ الأثبات، جَمع المشايخ، والأبواب" انتهى۔

ونقل حمزة بن يوسف السهمي في "سؤالاته للدارقطني" (341)، عن محمد بن يوسف الجرجاني أنه قال في ابن خراش: "كان أخرج مثالب الشيخين وكان رافضيا" انتهى۔

وقد علق الإمام الذهبي على فعلته تلك وهي تصنيفه كتابا في مثالب الشيخين، فقال كما في "ميزان الاعتدال" (5009): "هذا والله الشيخ المعثر الذي ضل سعيه، فإنه كان حافظ زمانه، وله الرحلة الواسعة، والاطلاع الكثير والاحاطة، وبعد هذا فما انتفع بعلمه، فلا عتب على حمير الرافضة وحواثر جزين ومشغرا" انتهى۔

ولذا توقف أهل العلم في قبول جرحه لأهل السنة إذا انفرد بذلك۔

قال ابن حجر في "لسان الميزان" (212/1): "وممن ينبغي أن يتوقف في قبول قوله في الجرح: من كان بينه وبين من جرحه عداوة سببها الاختلاف في الاعتقاد، فإن الحاذق إذا تأمل ثلب أبي إسحاق الجوزجاني لأهل الكوفة، رأى العجب؛ وذلك لشدة انحرافه في النصب، وشهرة أهلها بالتشيع۔

فتراه لا يتوقف في جرح من ذكره منهم، بلسان ذلق، وعبارة طلقة حتى إنه أخذ يُلَيِّن مثل الأعمش وَأبي نعيم وعبيد الله بن موسى، وأساطين الحديث، وأركان الرواية؛ فهذا إذا عارضه مثله أو أكبر منه، فوثق رجلا ضعفه: قُبل التوثيق۔

ويلتحق به عبد الرحمن بن يوسف بن خراش المحدث الحافظ، فإنه من غلاة الشيعة، بل نسب إلى الرفض، فيتأنى في جرحه لأهل الشام للعداوة البينة في الاعتقاد" انتهى۔

وقال السبكي في "شفاء السقام" (ص25)، بعد أن أورد كلام ابن خراش قال: "وعندي أن هذا القول سرف، فإن هذا الرجل إمام قراءة، وكيف يعتقد أنه يقدم على وضع الحديث والكذب، ويتفق الناس على الأخذ بقراءته، وإنما غايته أنه ليس من أهل الحديث، فذلك وقعت المنكرات والغلط الكثير في روايته" انتهى۔

الثانية: أن ابن خراش مشهور بأنه حاد في جرحه، لذا مثل هذه العبارات الخشنة في الراوي لا تقبل منه۔

قال الذهبي في "الموقظة" (ص83): "فَمِنهم مَن نَفَسُهُ حادٌّ في الجَرْح، ومِنهم مَن هو معتدل، ومِنهم مَن

هو متساهل، فالحاذُ فيهم: يحيى بن سعيد، وابن معين، وأبو حاتم، وابن خِراش، وغيرُهم" انتهى۔

ثم المعروف عند علماء الجرح والتعديل أن لفظ الكذب قد يطلقه العالم على راو ويقصد به تعمد الكذب، وقد يطلقه ويقصد به شدة الغفلة التي تؤدي بالراوي أن يروي الروايات المكذوبة دون تعمد لها۔

فقد روى مسلم في "مقدمة صحيحه" (17/1) عن يحيى بن سعيد القطان أنه قَالَ: "لَمْ نَرَ الصَّالِحِينَ فِي شَيْءٍ أَكْذَبَ مِنْهُمْ فِي الْحَدِيثِ"۔

ثم علق الإمام مسلم على قوله هذا فقال: "يَجْرِي الْكَذِبُ عَلَى لِسَانِهِمْ، وَلاَ يَتَعَمَّدُونَ الْكَذِبَ"۔

قال القاضي عياض في "إكمال المعلم" (135/1): "يعني: أنهم يحدثون بما لم يصح، لقلة معرفتهم بالصحيح والعلم بالحديث، وقلة حفظهم وضبطهم لما سمعوه، وشغلهم بعبادتهم، وإضرابهم عن طريق العلم، فكذبوا من حيث لم يعلموا وإن لم يتعمدوا، وعلى هذا يأتي قولهم: "كذب" في صالح المُرّي وشبهه فيما ذكر في "الأم"، أي أخطأ، وقال ما ليس هو، وإن لم يتعمد" انتهى۔

وقال النووي في "شرح مسلم" (94/1): "وَمَعْنَاهُ مَا قَالَهُ مُسْلِمٌ؛ أَنَّهُ يَجْرِي الْكَذِبُ عَلَى أَلْسِنَتِهِمْ وَلَا يَتَعَمَّدُونَ ذَلِكَ، لِكَوْنِهِمْ لَا يُعَانُونَ صِنَاعَةَ أَهْلِ الْحَدِيثِ، فَيَقَعُ الخطأ في رواياتهم ولا يعرفونه، ويروون الْكَذِبَ وَلَا يَعْلَمُونَ أَنَّهُ كَذِبٌ، وَقَدْ قَدَّمْنَا أَنَّ مَذْهَبَ أَهْلِ الْحَقِّ أَنَّ الْكَذِبَ هُوَ الْإِخْبَارُ عَنِ الشَّيْءِ بِخِلَافِ مَا هُوَ عَمْدًا كَانَ أَوْ سَهْوًا أَوْ غَلَطًا" انتهى۔

یعنی ابن خراش کی جرح کی وجہ سے، حفص بن سلیمان الاسدیؒ (م ۱۸۰ھ) کو کذاب کہنا مردود ہے، واللہ اعلم۔ (نیز دیکھئے (حفص بن سلیمان بین الجرح والتعدیل: ص ۱۷، للدکتور یحیی الشہری، معرفۃ الرجال لابی زکریا یحیی بن معین روایۃ ابن محرز: رقم ۱۶۶، الکامل لابن عدی: ج ۳: ص ۲۶۸)

(۴) کثیر بن زاذان سے حفص بن سلیمان الاسدیؒ (م ۱۸۰ھ)، سفیان الثوریؒ (م ۱۶۱ھ)، عنسبۃ بن سعید، قاضی الریؒ، حماد بن واقد العیشی وغیرہ نے روایت لی ہے۔ (موضح الاوہام للخطیب: ج ۲: ص ۳۷۸، الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم الرازی: ج ۷: ص ۱۵۱، میزان الاعتدال: ج ۳: ص ۴۰۳، رقم ۶۹۳۶، تہذیب التہذیب: ج ۸: ص ۴۱۳)

لہذا کثیر بن زاذان مجہول الحال ہیں۔ واللہ اعلم

(۵) عاصم بن ضمرۃؒ (م ۷۴ھ) سنن اربعہ کے راوی اور صدوق ہیں۔ (تقریب: رقم ۳۰۶۳)

(۶) خلیفۃ الرسول، حضرت علیؓ (م ۴۰ھ) مشہور صحابی رسول ﷺ ہیں۔ (تقریب)

یعنی حفص بن سلیمان الاسدی، ابوعمر البزاز الکوفیؒ (م ۱۸۰ھ) اور کثیر بن زاذانؒ کے علاوہ، تمام راوی ثقہ یا صدوق ہیں۔

<u>ایک متابع:</u>

قال البیهقی: أخبرنا أبو سعید عثمان بن عبدوس بن محفوظ الفقیه الجنزروزي، حدثنا الحاکم أبو محمد یحیی بن منصور، حدثنا أبو عمران موسی بن هارون، حدثني عیسی بن سالم، حدثنا سلم بن سالم، عن جعفر بن الحارث، عن عثمان بن سلیمان، عن أبي الزبیر، عن جابر، قال: قال رسول الله صلی الله علیه وسلم: "حامل القرآن إذا عمل به فأحل حلاله، وحرم حرامه یشفع في عشرة من أهل بیته یوم القیامة، کلهم قد وجبت لهم النار۔ (شعب الایمان للبیهقی: ج ۴: ص ۲۲۷)

اس کا ترجمہ بھی تقریباً وہی ہے، جو حضرت علیؓ کی حدیث کا ہے۔

<u>راویوں کے حالات ملاحظہ فرمائیں:</u>

(۱) امام بیہقیؒ (م ۴۵۸ھ) مشہور ثقہ، ثبت، حافظ الحدیث ہیں۔ (سیر اعلام النبلاء: ج ۱۸: ص ۱۶۳)

(۲) أبوسعید، عثمان بن عبدوس بن محفوظ فقیہ جنزروزیؒ صدوق ہیں۔ (السلسل النقی: ص ۴۵۸، رقم ۱۰۸)

(۳) محدث حاکم، أبومحمد یحیی بن منصورؒ (م ۳۵۱ھ) ثقہ حافظ ہیں۔ (الروض الباسم: ج ۲: ص ۱۳۵۲، رقم ۱۱۶۸)

(۴) امام موسیٰ بن ھارون ابوعمرانؒ (م ۲۹۴ھ) بھی ثقہ، حافظ ہیں۔ (تاریخ الاسلام: ج ۶: ص ۱۰۵۹، رقم ۵۳۶)

(۵) عیسی بن سالم الشاشی (م ۲۳۸ھ) ثقہ راوی ہیں۔ (تاریخ الاسلام: ج ۵: ص ۸۹۹)

(۶) سلم بن سالم البلخیؒ (م ۱۹۴ھ) کی بہت سے علماء نے تضعیف کی ہے۔ لیکن امام عجلیؒ (م ۲۶۱ھ) فرماتے ہیں: لا بأس به، اسی طرح امام ابن عدیؒ (م ۳۶۵ھ) کہتے ہیں: ''ولسلم بن سالم أحادیث إفرادات وغرائب وأنکر ما رأیت لهٗ ما ذکرته من هذه الأحادیث وبعضها لعل البلاء فیه من غیره وأرجو أن یحتمل حدیثه''۔ (لسان المیزان: ج ۴: ص ۱۰۷، رقم ۳۵۴۴، الکامل فی الضعفاء: ج ۴: ص ۳۴۹، رقم ۷۷۶)

امام ذہبیؒ (م ۷۴۸ھ) ان کو ''الزاهد القدوة'' کہتے ہیں۔ (سیر اعلام النبلاء: ج ۹: ص ۳۲۱)

معلوم ہوا کہ یہ بہت بڑے عابد وزاہد تھے، البتہ حدیث میں علماء جرح وتعدیل نے ان پر کلام کیا ہے، مگر ان کی سخت تضعیف نہیں کی، امام ابن عدیؒ ان کی روایتوں کی تحقیق کے بعد کہتے ہیں کہ مجھے امید ہے کہ ان کی حدیث قابل تحمل (برداشت) ہے۔

(۷) ابوالاشہب جعفر بن الحارثؒ کے بارے میں اختلاف ہے۔

امام احمد بن حنبلؒ، امام ابوحاتمؒ، امام ابوزرعہؒ، امام یزید بن ہارونؒ، امام قاسم بن قطلو بغاؒ، امام حاکمؒ، امام ابن حبانؒ، امام ابن عدیؒ وغیرہ نے آپ کی توثیق کی ہے۔ (تہذیب التہذیب: ج ۲: ص ۸۸، اکمال تہذیب الکمال: ج ۳: ص ۲۰۶، کتاب

**الثقات للقاسم: ج ۳: ص ۱۷۲، ذکر من اختلف العلماء و نقاد الحدیث فیه: ص ۴۵)**

لیکن دوسری طرف ائمہ کی ایک جماعت نے ان کو ضعیف قرار دیا۔امام بخاریؒ جرح کرنے کے ساتھ ساتھ کہتے ہیں: کہ ان کی حدیثیں لکھی جائے۔(**کتاب الثقات للقاسم: ج ۳: ص ۱۷۲**)،

لہذا شواہد و متابعات کی صورت میں ان کی روایت مقبول ہے۔

اور یہاں بھی جعفر بن الحارثؒ کی شاہد موجود ہے۔لہذا وہ اس روایت میں مقبول ہیں۔

(۸) عثمان بن سلیمان سے مراد ہماری تحقیق میں عثمان بن سلیمان اللیثیؒ ہے،جن کو امام ابن حبانؒ اور امام قاسم بن قطلو بغاؒ نے کتاب الثقات میں شمار کیا ہے۔(**کتاب الثقات لابن حبان: ج ۷: ص ۲۰۳، کتاب الثقات للقاسم: ج ۷: ص ۸۶**)

(۹) ابوالزبیر محمد بن مسلم بن تدرس: ثقہ إلا أن یدلّس۔ثقہ،مگر مدلس ہیں۔(**تقریب: رقم ۶۲۹۱**)

مگر آپ حضرت جابرؓ سے مکثر ہیں یعنی ان سے کثرت سے روایات لی ہیں۔امام ذہبیؒ (**م ۷۴۸ھ**) فرماتے ہیں ''وأکثر عن جابر''۔(**میزان الاعتدال: ج ۴: ص ۷۳، رقم ۸۱۶۹**) اور امام ذہبیؒ ہی ایک اصول بیان فرماتے ہیں''إلا في شیوخ له أکثر عنهم۔۔۔۔فإن روایته عن هذا الصنف محمولة علی الاتصال''یعنی (اعمشؒ) مدلس راوی کا ایسے شیوخ سے عنعنہ،جن سے انہوں نے کثرت سے روایت لی ہے،۔۔۔۔۔اتصال پر محمول ہوگا۔

لہذا اصولی اعتبار سے یہی بات ابوالزبیر عن جابر میں بھی ہونا چاہیے،کہ جابرؓ سے ان کا عنعنہ اتصال پر محمول ہو۔(**مزید تفصیل دیکھئے مجلہ الاجماع: ش ۱۸: ص ۲۴**)

**حکم:**

اس سے معلوم ہوا کہ اس حدیث کی سند،بعض علماء جرح وتعدیل کے مطابق،قابل تحمل،اور دوسرے علماء کے نزدیک زیادہ سے زیادہ ضعیف ہے،سخت ضعیف ہرگز نہیں۔اور حضرت علیؓ کی روایت،اس روایت سے مل کر قابل قبول ہوجاتی ہے۔

مشہور عرب عالم،جامعہ اسلامیہ مدینہ منورہ کے سابق ممتاز طالب علم،کبار علماء عرب مثلاً صاحب اضواء البیان،شیخ شنقیطیؒ وغیرہ کے شاگرد اور بڑے بڑے علماء عرب مثلاً شیخ عائض القرنی،سعید بن مسفر کے استاد،علامہ عبدالرحیم الطحان،مذکورہ بالا دونوں حدیثوں کو نقل کرنے کے بعد کہتے ہیں :

''لکن یتقوی الضعیفان ببعضهما و لا ینزل هذا الحدیث عن درجة القبول إن شاء الله – عن نبینا علیه الصلاة و السلام قال: لقارئ القرآن إذا أحل حلاله و حرم حرامه أن یشفع في عشرة من أهل بیته کلهم قد وجبت له النار''

لیکن دو ضعیف حدیثیں ایک دوسرے سے ملکر قوی ہوجاتی ہیں،اور یہ حدیث ان شاء اللہ قبولیت کے درجہ سے کم نہیں،کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: قرآن کا قاری جب اس کے حلال کو حلال اور حرام کو حرام مانے تو اس کے گھر والوں میں سے ایسے دس لوگوں

کے بارے میں اس کی شفاعت قبول کی جائے گی جن پر آگ واجب ہو چکی ہوگی۔ (**خطب ودروس شیخ عبدالرحیم: ج۶: ص۲۸۷**)

فقط واللہ تبارک وتعالیٰ اعلم۔

# کیا حدیث ''من مشى في حاجة أخيه و بلغ فيها كان خيرا من اعتكاف عشر سنين'' موضوع ہے؟ [قسط ۱۳]

-مفتی ابن اسماعیل المدنی
-مولانا عبد الرحیم قاسمی
-ڈاکٹر ابو محمد ،شہاب علوی

**اعتراض:**

پروفیسر طالب الرحمن ''تبلیغی جماعت کا اسلام'' میں لکھتے ہیں:

''اسی طرح زکریا صاحب، ایک طویل روایت بیان کرتے ہیں، جس میں ایک شخص ابن عباس ؓ سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر کی طرف اشارہ کر کے کہتا ہے کہ اس قبر والے کی عزت کی قسم'' حالانکہ غیر اللہ کی قسم کھانا شرک ہے، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: من حلف لغير الله فقد اشرك (ابوداود)، تو ابن عباس ؓ نے انہیں منع بھی نہ کیا، بلکہ اعتکاف توڑ کر، اس کے ساتھ چل پڑے اور ایک شخص کے اعتراض کرنے پر فرمایا: کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے کہ جو شخص اپنے بھائی کے کسی کام میں چلے پھرے اور کوشش کرے، اس کے لئے دس برس کے اعتکاف سے افضل ہے اور جو شخص ایک دن کا اعتکاف بھی اللہ کی رضا کے واسطے کرتا ہے، تو حق تعالی اس کے اور جہنم کے درمیان تین خندقیں آڑ فرما دیتے ہیں، جن کی مسافت آسمان اور زمین کی درمیانی مسافت سے بھی زیادہ چوڑی ہے۔ (اب زکریا صاحب کی ضرب وجمع ملاحظہ فرمایئے ،فرماتے ہیں) اور جب ایک دن کے اعتکاف کی یہ فضیلت ہے، تو دس برس کے اعتکاف کی کیا کچھ مقدار ہوگی۔

امام حاکم کی اس روایت کردہ حدیث کے بارے میں امام ذہبی فرماتے ہیں کہ اس روایت کی سند میں ایک راوی ہشام متروک ہے اور محمد بن معاویہ، امام دارقطنی کے بقول کذاب ہے، تلخیص المستدرک (۴/ ۲۷۰)۔ (**تبلیغی جماعت کا اسلام: ص۱۶۹**)

**الجواب وباللہ التوفیق:**

افسوس کے ساتھ کہنا پڑھ رہا ہے کہ پروفیسر طالب الرحمن صاحب نے جو جرح پیش کی ہے، وہ ابن عباس ؓ کی اس حدیث کے متعلق نہیں ہے، جو شیخ زکریاؒ (م ۱۴۰۲ھ) نے ذکر کی ہے۔ بلکہ ایک دوسری حدیث کے بارے میں ہے۔ چنانچہ امام ابو عبداللہ الحاکمؒ (م ۴۰۵ھ) فرماتے ہیں کہ

**حدثنا أبو عبد الله محمد بن يعقوب الشيباني، ثنا يحيى بن محمد بن يحيى، ثنا محمد بن معاوية، ثنا**

مصادف بن زياد المديني، قال: وأثنى عليه خيرا، قال: سمعت محمد بن كعب القرظي، يقول: لقيت عمر بن عبد العزيز، بالمدينة في شبابه وجماله وغضارته، قال: فلما استخلف قدمت عليه فاستأذنت عليه فأذن لي فجعلت أحد النظر إليه فقال لي: يا ابن كعب ما لي أراك تحد النظر؟ قلت: يا أمير المؤمنين لما أرى من تغير لونك ونحول جسمك ونفار شعرك، فقال: يا ابن كعب فكيف لو رأيتني بعد ثلاث في قبري وقد انتزع النمل مقلتي وسالتا على خدي وابتدر منخراي وفمي صديدا لكنت لي أشد إنكارا دع ذاك أعد علي حديث ابن عباس، عن رسول الله صلى الله عليه وسلم فقلت: قال ابن عباس، رضي الله عنهما: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: إن لكل شيء شرفا وإن أشرف المجالس ما استقبل به القبلة، وإنكم تجالسون بينكم بالأمانة واقتلوا الحية والعقرب وإن كنتم في صلاتكم ولا تستروا جدركم، ولا ينظر أحد منكم في كتاب أخيه إلا بإذنه، ولا يصلين أحد منكم وراء نائم ولا محدث، قال: وسئل رسول الله صلى الله عليه وسلم عن أفضل الأعمال إلى الله تعالى؟ فقال: "من أدخل على مؤمن سرورا إما أن أطعمه من جوع وإما قضى عنه دينا وإما ينفس عنه كربة من كرب الدنيا نفس الله عنه كرب الآخرة، ومن أنظر موسرا أو تجاوز عن معسر أظله الله يوم لا ظل إلا ظله، ومن مشى مع أخيه في ناحية القرية لتثبت حاجته ثبت الله عز وجل قدمه يوم تزول الأقدام، ولأن يمشي أحدكم مع أخيه في قضاء حاجته أفضل من أن يعتكف في مسجدي هذا شهرين - وأشار بإصبعه - ألا أخبركم بشراركم؟" قالوا: بلى يا رسول الله. قال: "الذي ينزل وحده ويمنع رفده ويجلد عبده۔ (*المستدرک للحاکم: ج ۴: ص ۳۰۰-۳۰۱، حدیث نمبر ۷۷۰۶*)

اس حدیث کے بارے میں حافظ الذہبیؒ (م ۷۴۸ھ) نے کہا: ''قلت: فيه هشام بن زياد، وهو متروك، ومحمد بن معاوية كذّبه الدارقطني، فبطل الحديث''۔ (*مختصر تلخیص الذہبی: ج ۶: ص ۲۸۸۶*)[۱]

جب کہ حضرت شیخ الحدیثؒ (م ۱۴۰۲ھ) کی ذکر کردہ روایت کے الفاظ یوں ہیں:

عَنْ اِبْنِ عَبَّاسٍ: أَنَّهُ كَانَ مُعْتَكِفاً فِيْ مَسْجِدِ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ، فَأَتَاهُ رَجُلٌ، فَسَلَّمَ عَلَيْهِ ثُمَّ جَلَسَ، فَقَالَ لَهُ ابْنُ عَبَّاسٍ: يَا فُلَانُ! أَرَاكَ مُكْتَئِبًا حَزِيْناً، قَالَ: نَعَمْ يَا ابْنَ عَمِّ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ! لِفُلَانٍ عَلَيَّ حَقٌّ، وَلَا حُرْمَةَ صَاحِبِ هٰذَا الْقَبْرِ مَا أَقْدِرُ عَلَيْهِ، قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ: أَفَلَا أُكَلِّمُهُ فِيْكَ؟ قَالَ: إِنْ أَحْبَبْتَ، قَالَ: فَانْتَعَلَ ابْنُ عَبَّاسٍ ثُمَّ خَرَجَ مِنَ الْمَسْجِدِ، قَالَ لَهُ الرَّجُلُ: أَنَسِيْتَ مَا كُنْتَ فِيْهِ؟ قَالَ: لَا، وَلٰكِنِّيْ سَمِعْتُ صَاحِبَ هٰذَا الْقَبْرِ ﷺ وَالْعَهْدُ بِهِ قَرِيْبٌ - فَدَمِعَتْ عَيْنَاهُ - وَهُوَ يَقُوْلُ: مَنْ مَشٰى فِيْ حَاجَةِ أَخِيْهِ وَبَلَغَ فِيْهَا كَانَ خَيْراً لَّهُ مِنْ اِعْتِكَافِ عَشْرِ سِنِيْنَ، وَمَنِ اعْتَكَفَ يَوْماً اِبْتِغَاءَ وَجْهِ اللهِ جَعَلَ

---

(۱) اگر چہ حضرت شیخ الحدیثؒ نے یہ حدیث ذکر نہیں کی، مگر المستدرک للحاکم کی اس حدیث کو بھی موضوع یا باطل کہنا محل نظر ہے، جس کی تفصیل ص ۱۴، پر موجود ہے۔

اللّٰہُ بَیْنَہٗ وَبَیْنَ النَّارِ ثَلٰثَ خَنَادِقَ أَبْعَدَ مِمَّا بَیْنَ الْخَافِقَیْنِ ۔ (**فضائل اعمال: فضائل رمضان: ج۱: ص۶۲۱-۶۲۲، طبع دینیات**)

اور اس حدیث کی تخریج میں حضرت شیخ فرماتے ہیں کہ

رواه الطبراني في الأوسط والبيهقي، واللفظ له، والحاكم مختصراً وقال: صحيح الإسناد، كذا في الترغيب، وقال السيوطي في الدر: صححه الحاكم وضعفه البيهقي۔ (**فضائل اعمال: فضائل رمضان: ج۱: ص۶۲۲، طبع دینیات**)

اور امام البیہقیؒ (م ۴۵۸ھ) نے اس حدیث کی سند یوں ذکر کی ہیں:

أخبرنا أبو الحسين بن بشران، أخبرنا دعلج بن أحمد، حدثنا الحسين بن إدريس الهروي، حدثنا أحمد بن خالد الخلال البغدادي، حدثنا الحسن بن بشر، قال: وجاء بكتاب أبيه ولم يسمعه منه، قال: حدثنا عبد العزيز بن أبي رواد، عن عطاء، عن ابن عباس، أنه كان معتكفا في مسجد رسول الله صلى الله عليه وسلم، فأتاه رجل فسلم عليه، ثم جلس فقال له ابن عباس: يا فلان أراك كئيبا حزينا، قال: نعم يا ابن عم رسول الله صلى الله عليه وسلم لفلان علي حق، لا وحرمة صاحب هذا القبر ما أقدر عليه، قال ابن عباس: أفلا أكلمه فيك، قال: إن أحببت، قال: فانتقل ابن عباس ثم خرج من المسجد، فقال له الرجل: أنسيت ما كنت فيه قال: لا ولكني سمعت صاحب هذا القبر صلى الله عليه وسلم والعهد به قريب فدمعت عيناه، وهو يقول: "من مشى في حاجة أخيه وبلغ فيها كان خيرا من اعتكاف عشر سنين، ومن اعتكف يوما ابتغاء وجه الله تعالى جعل الله بينه وبين النار ثلاث خنادق أبعد ما بين الخافقين ۔ (**شعب الایمان: ج۵: ص۴۳۵-۴۳۶، حدیث نمبر ۳۶۷۹**)

غور فرمائیں! المستدرک للحاکم کی روایت اور ہے اور حضرت شیخ کی ذکر کردہ روایت اور، دونوں کی سندیں بھی مختلف ہیں، بلکہ حضرت شیخ نے صراحت بھی کی ہے کہ انہوں نے "البیہقی" سے روایت نقل کی ہے، جیسا کہ ان کے الفاظ "رواه الطبراني في الأوسط والبيهقي، واللفظ له" سے ظاہر ہے، نہ کہ المستدرک سے۔ نیز قسم والے الفاظ، -جس پر پروفیسر صاحب کو اعتراض ہے وہ بھی- المستدرک للحاکم کی روایت میں نہیں ہے۔

مگر انہوں نے المستدرک کی روایت پر موجود جرح کو، بیہقی کی روایت پر کیوں پیش کیا، یہ اللہ ہی جانتا ہے، خیر ان کی یہ حرکت غلط اور مردود ہے۔

**شعب الایمان کی سند کی تحقیق:**

(۱) امام ابوبکر البیہقیؒ (م ۴۵۸ھ) مشہور ثبت، حافظ الحدیث ہیں۔ (سیر)

(۲) ابوالحسین، علی بن محمد بن عبد اللہ بن بشران البغدادیؒ (م ۴۱۵ھ) بھی ثقہ، ثبت، مکثر، حافظ ہیں۔ (**السلسبیل النقی:**

ص ۴۹۳)

(۳) دعلج بن احمد، ابومحمد السجزیؒ (م ۳۵۱ھ) بھی ثقہ، ثبت، فقیہ ہیں۔ (**الدلیل المغنی لشیوخ الدارقطنی: ص ۲۰۳**)

(۴) الحسین بن ادریس الہرویؒ (م ۳۰۱ھ) ثقہ، امام ہیں۔ (**التذییل علی کتب الجرح والتعدیل: ص ۷۶، لسان المیزان: ج ۳: ص ۱۴۷**)

(۵) احمد بن خالد، ابوجعفر الخلال البغدادیؒ (م ۲۴۷ھ) سنن الترمذی وسنن النسائی کے راوی اور ثقہ، فقیہ ہیں۔ (**تقریب: رقم ۳۱**)

(۶) الحسن بن بشر بن سلم البجلیؒ (م ۲۲۱ھ) صحیح بخاری وسنن الترمذی وغیرہ کے راوی اور صدوق، حسن الحدیث ہیں۔

(**تقریب: رقم ۱۲۱۴، نیز دیکھئے منہج الامام النسائی فی الجرح والتعدیل للدکتور قاسم علی سعد: ص ۱۴۴۱**)

(۷) ان کے والد، بشر بن سلم البجلیؒ کو حافظ ابن حبانؒ (م ۳۵۴ھ) اور حافظ قاسم بن قطلوبغاؒ (م ۸۷۹ھ) نے اپنی اپنی ''الثقات'' میں شمار کیا ہے۔ (**کتاب الثقات لابن حبان: ج ۸: ص ۱۴۳، کتاب الثقات للقاسم: ج ۳: ص ۳۲**)

حافظ ابن حجر عسقلانیؒ (م ۸۵۲ھ) کہتے ہیں کہ ''ولم أر في إسناده ضعفا إلا أن فيه وجادة''۔ (**التلخیص الحبیر: ج ۲: ص ۴۷۳**)، یعنی حافظؒ بھی ان کو ضعیف نہیں مانتے۔ واللہ اعلم

لہذا ابوحاتم الرازیؒ کی جرح کے باوجود، وہ کم از کم صدوق ہیں۔

(۸) عطاء بن ابی رباحؒ (م ۱۱۴ھ) کتب ستہ کے راوی اور ثقہ، فاضل، امام ہیں۔ (**تقریب: رقم ۴۵۹۱**)

(۹) عبداللہ بن عباسؓ (م قبل ۷۰ھ) مشہور صحابی رسول ﷺ ہیں۔

**حکم:**

اس سند کے تمام روات ثقہ یا صدوق ہیں اور حافظ نورالدین الہیثمیؒ (م ۸۰۷ھ) نے کہا: ''رواه الطبراني في الأوسط وإسناده جيد''۔ (**مجمع الزوائد: حدیث نمبر ۱۳۷۱۶**)، شعب الایمان کے محقق، الدکتور عبدالعلی عبدالحمید نے کہا: ''رجاله موثقون''۔ (**شعب الایمان: ج ۵: ص ۴۳۵-۴۳۶، حدیث نمبر ۳۶۷۹، طبع مکتبۃ الرشد، الریاض**)

**ایک اعتراض اور اس کا جواب:**

جہاں تک غیر اللہ کی قسم کی بات ہے، تو عرض ہے کہ صحیح مسلم کی حدیث میں حضور ﷺ نے فرمایا:

''أفلح وأبيه إن صدق''

قسم ہے اس کے باپ کی، اگر سچا ہے، تو فلاح پائے گا۔ (**صحیح مسلم: حدیث نمبر ۱۱**)

اس حدیث کی شرح میں امام ابوزکریا، یحیی بن شرف النوویؒ (م ۶۷۶ھ) فرماتے ہیں کہ

(أفلح وأبيه) ''هذا مما جرت عادتهم أن يسألوا عن الجواب عنه مع قوله صلی الله علیه وسلم من کان حالفا فلیحلف بالله وقوله صلی الله علیه وسلم إن الله ینهاکم أن تحلفوا بآبائکم وجوابه أن قوله صلی الله علیه وسلم أفلح وأبیه لیس هو حلفا إنما هو کلمة جرت عادة العرب أن تدخلها في کلامها غیر قاصدة بها حقیقة الحلف والنهي إنما ورد فیمن قصد حقیقة الحلف لما فیه من إعظام المحلوف به ومضاهاته به الله سبحانه وتعالی فهذا هو الجواب المرضي''۔

شارحینِ حدیث کی عادت ہے کہ وہ اس حدیث شریف کو (دیگر احادیث شریفہ میں) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے فرمان عالی شان ''جسے قسم کھانا ہو وہ اللہ کی قسم کھائے'' نیز آپ کے ارشادِ عالی مقام ''اللہ تعالیٰ تمہیں اس سے منع کرتے ہیں کہ تم اپنے آباؤاجداد کی قسم کھاؤ'' سے ملا کر اس کا جواب تلاش کرتے ہیں، اس (اعتراض) کا جواب یہ ہے کہ حضرت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ''أفلح وأبیہ'' یہ بطور قسم نہیں ہے، بلکہ عادۃً عرب یہ جملہ اپنے کلام میں استعمال کر لیتے ہیں مگر اس سے حقیقت میں قسم کھانا مقصود نہیں ہوتا، جبکہ ممانعت اس شخص کیلئے ہے جس کا مقصود حقیقۃً قسم کھانا ہوتا ہے، چونکہ اس میں جس کی قسم کھائی جا رہی ہے اس کی تعظیم اور اس چیز کی اللہ تعالیٰ سے مشابہت لازم آتی ہے، سو یہی پسندیدہ جواب ہے۔ **(شرح النووی علی صحیح المسلم: ج۱: ص۱۶۸)**

لہٰذا یہاں اس شعب الایمان والی روایت میں بھی قسم کے الفاظ بطریق عادت اور تکیہ کلام کے ہیں۔ لہٰذا طالب الرحمٰن صاحب کا اعتراض بالکل باطل بلکہ فضول ہے۔

اور فضائل اعمال کی یہ حدیث کی سند حسن ہے۔ واللہ اعلم

## حدیث ''وَلَأَنْ أَمْشِيَ مَعَ أَخِي الْمُسْلِمِ فِي حَاجَةٍ أَحَبُّ إِلَيَّ مِنْ أَنْ أَعْتَكِفَ شَهْرَيْنِ فِي مَسْجِدٍ'' کی تحقیق وتخریج۔

**۔ابن نصیرالدین**

مفتی تقی عثمانی کثر اللہ امثالہم نے ایک بیان میں فرمایا کہ ''ایک حدیث میں رسولِ کریم ﷺ کا یہ ارشاد ہے جو ہمیشہ یاد رکھنا چاہیے کہ اگر میں کسی دکھی انسان کے دکھ کو دور کر دوں تو میری اس مسجد یعنی مسجدِ نبوی میں مجھے ایک مہینہ اعتکاف کرنے سے زیادہ افضل ہے''، تو اس حدیث کی تحقیق وتخریج کی طرف توجہ ہوئی، جو کہ درج ذیل ہیں:

حافظ ابن ابی الدنیاؒ (م۲۸۱ھ) فرماتے ہیں کہ

**حدثنا علي بن الجعد، حدثني محمد بن يزيد، عن بكر بن خنيس، عن عبد الله بن دينار، عن بعض أصحاب النبي صلى الله عليه وسلم قال: قيل: يا رسول الله من أحب الناس إلى الله؟ قال: "أنفعهم للناس، وإن أحب الأعمال إلى الله سرور تدخله على مؤمن: تكشف عنه كربا، أو تقضي عنه دينا، أو تطرد عنه جوعا، ولأن أمشي مع أخي المسلم في حاجة أحب إلي من أن أعتكف شهرين في مسجد، ومن كف غضبه ستر الله عورته، ومن كظم غيظه، ولو شاء أن يمضيه أمضاه، ملأ الله قلبه رضى، ومن مشى مع أخيه المسلم في حاجة حتى يثبتها له ثبت الله قدميه يوم تزل الأقدام، وإن سوء الخلق ليفسد العمل كما يفسد الخل العسل"۔**

ایک صحابیِ رسول ﷺ (ابن عمرؓ) فرماتے ہیں کہ پوچھا گیا: اے اللہ کے رسولؐ، اللہ تعالی کے پاس سب سے پسندیدہ شخص کون ہے؟ فرمایا: جو دوسروں کو سب سے زیادہ فائدہ پہونچائے، اور اللہ عزوجل کے نزدیک سب سے پسندیدہ عمل یہ ہیکہ تم کسی مومن کو خوش کرو: اس کی تکلیف دور کرو، یا اس کے ذمہ سے قرض ادا کرو یا اس کی بھوک دور کرو، اور کسی مسلمان بھائی کی مدد میں میرا چلنا مسجد (نبوی) میں میرے دو مہینے اعتکاف کرنے سے افضل ہے، اور جو شخص اپنا غصہ پی جائے تو اللہ اسکے عیوب کو چھپا دیتا ہے اور اگر وہ اس کو برقرار رکھنا چاہے تو برقرار رکھے، اللہ تعالی اس کے دل کو رضامندی سے بہرہ ور کر دینگے، اور جو شخص اپنے مسلمان بھائی کی کسی ضرورت میں اس کے ساتھ چلے یہاں تک کہ اس ضرورت کو اس کیلئے پورا کر دے تو اللہ اسکو ثابت قدم رکھینگے جس دن پاؤں پھسلینگے، اور بلا شبہ برے اخلاق اعمال کو برباد کر دیتے ہیں جس طرح سرکہ شہد کو خراب کر دیتا ہے۔ (**قضاء الحوائج لابن ابي الدنيا: حديث نمبر ٣٦، واللفظ له، تاريخ دمشق لابن عساكر: حديث نمبر ٨٢٧١**)

**نوٹ:**

حدیثِ مذکور کی سند میں صحابی کے نام کی صراحت نہیں لیکن اسی کا متابع جو تاریخ دمشق لابن عساکر میں موجود ہے اس میں

طبقہ صحابی میں حضرت ابنِ عمرؓ کے نام کی صراحت موجود ہے، لہذا ''الحديث يفسر بعضه بعضا'' کے قاعدہ کی روشنی میں یہاں پر بھی ابنِ عمرؓ ہی کا صحابی ہونا معلوم ہوگیا۔

**تحقیقِ روات:**

۱۔ حافظ عبداللہ بن محمد بن ابی الدنیاؒ (م ۲۸۱ھ) ابن ماجہ کے راوی اور صدوق، حافظ، صاحب تصانیف ہیں۔ (تقریب التہذیب: رقم ۳۵۹۱)

۲۔ علی بن الجعد بن عبید الجوہریؒ (م ۲۳۰ھ) صحیح بخاری وسنن ابی داود کے راوی اور ثقہ، ثبت ہیں۔ (تقریب: رقم ۴۶۹۸)

۳۔ محمد بن یزید الکلاعیؒ (م ۱۹۰ھ) سنن ثلاثة ما خلا ابن ماجه کے راوی اور ثقہ، ثبت ہیں۔ (تقریب: رقم ۶۴۰۳)

۴۔ بکر بن خنیس الکوفیؒ سنن ترمذی وابن ماجہ کے راوی ہے اور تفصیل درجِ ذیل ہے:

امام یحیی بن معینؒ (م ۲۳۳ھ) نے کہا: ''صالح، لا بأس به، إلا أنه يروى عن ضعفاء، ويكتب من حديثه الرقاق''۔

امام محمد بن عبداللہ بن عمار الموصلیؒ (م ۲۴۲ھ) نے کہا: ''ليس بمتروك، وهو شيخ صاحب غزو''۔

امام ابراہیم بن یعقوب الجوزجانیؒ (م ۲۵۹ھ) نے کہا: ''كان يروى كل منكر، وكان لا بأس به في نفسه''۔

امام احمد بن عدیؒ (م ۳۶۵ھ) نے کہا: ''وهو ممن يكتب حديثه، ويحدث بأحاديث مناكير عن قوم لا بأس بهم، وهو في نفسه رجل صالح، إلا أن الصالحين يشبه عليهم الحديث، وربما حدثوا بالتوهم، وحديثه في جملة حديث الضعفاء، وليس ممن يحتج بحديثه''۔

امام عجلیؒ (م ۲۶۱ھ) نے کہا: ''كوفي، ثقة''۔

امام ابوحاتم الرازیؒ (م ۲۷۷ھ) نے کہا: ''كان رجلا صالحا غزاء، وليس بقوى في الحديث. قلت: هو متروك الحديث؟ قال: لا يبلغ به الترك''۔

امام ابن حبانؒ (م ۳۵۴ھ) نے کہا: ''روى عن البصريين والكوفيين أشياء موضوعة يسبق إلى القلب أنه المتعمد لها''۔[۱]

امام مغلطائی بن قلیجؒ (م ۷۶۲ھ) نے اکمال تهذيب الكمال میں فرمایا: ''وخرج الحاكم حديثه في مستدركه في الشواهد''۔ (ج ۳: ص ۱۲، نیز دیکھئے تهذيب الكمال: ج ۴: ص ۲۰۸، تهذيب التهذيب: ج ۱: ص ۴۸۲)

---

(۱) البتہ ابنِ حبانؒ کے بکر بن خنیسؒ کی جرح میں افراط سے کام لینے کے باوجود، وہ جرح زیرِ بحث حدیث میں مخل نہیں اسلئے کہ بمطابق ابنِ حبانؒ کی جرح کے، وہ کوفی اور بصری حضرات سے موضوع احادیث بیان کرتے تھے جبکہ اس حدیث کی سند میں عبداللہ بن دینارؒ مدنی تابعی ہیں۔

ان ہی اقوال کی روشنی میں حافظ ابن حجر العسقلانیؒ (م ۸۵۲ھ) نے تقریب (رقم ۷۳۹) میں فرمایا: ''صدوق له أغلاط أفرط فيه ابن حبان''۔

لیکن فتح الباری میں خود حافظؒ نے انکو ضعیف کہا ہے۔(ج۹:ص ۲۴۳)، مگر یہاں اس روایت میں انکا ضعف مضر نہیں ہے، کیونکہ ابنِ عباسؓ کی روایت انکے شاہد میں موجود ہے جسکی ''۲'' سندیں ہے، جس کی تفصیل آگے آرہی ہے۔

۵۔ عبداللہ بن دینار القرشی العدویؒ (م ۱۲۷ھ) کتبِ ستہ کے راوی اور ثقہ، تابعی ہیں۔(تقریب: رقم ۳۳۰۰)

۶۔ عبداللہ بن عمرؓ صحابیِ رسول ہیں (م ۷۴ھ)۔(تقریب: رقم ۳۴۹۰)

معلوم ہوا کہ اس سند کے تمام روات ثقہ یا صدوق ہیں، البتہ بکر بن خنیسؒ پر کلام ہے، لیکن یہاں ایک شاہد موجود ہے، چنانچہ صاحب المستدرک، امام ابوعبداللہ الحاکم الصغیرؒ (م ۴۰۵ھ) فرماتے ہیں کہ

حدثنا أبو عبد الله محمد بن يعقوب الشيباني، ثنا يحيى بن محمد بن يحيى، ثنا محمد بن معاوية، ثنا مصادف بن زياد المديني، قال: وأثنى عليه خيرا، قال: سمعت محمد بن كعب القرظي، يقول: لقيت عمر بن عبد العزيز، بالمدينة في شبابه وجماله وغضارته، قال: فلما استخلف قدمت عليه فاستأذنت عليه فأذن لي فجعلت أحد النظر إليه فقال لي: يا ابن كعب مالي أراك تحد النظر؟ قلت: يا أمير المؤمنين لما أرى من تغير لونك ونحول جسمك ونفار شعرك، فقال: يا ابن كعب فكيف لو رأيتني بعد ثلاث في قبري وقد انتزع النمل مقلتي وسالتا على خدي وابتدر منخراي وفمي صديدا لكنت لي أشد إنكارا دع ذاك أعد علي حديث ابن عباس، عن رسول الله صلى الله عليه وسلم فقلت: قال ابن عباس، رضي الله عنهما: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: ان لكل شيء شرفا وإن أشرف المجالس ما استقبل به القبلة، وإنكم تجالسون بينكم بالأمانة واقتلوا الحية والعقرب وإن كنتم في صلاتكم ولا تستروا جدركم، ولا ينظر أحد منكم في كتاب أخيه إلا بإذنه، ولا يصلين أحد منكم وراء نائم ولا محدث قال: وسئل رسول الله صلى الله عليه وسلم عن أفضل الأعمال إلى الله تعالى؟ فقال: »من أدخل على مؤمن سرورا إما أن أطعمه من جوع وإما قضى عنه دينا وإما ينفس عنه كربة من كرب الدنيا نفس الله عنه كرب الآخرة، ومن أنظر موسرا أو تجاوز عن معسر ظله الله يوم لا ظل إلا ظله، ومن مشى مع أخيه في ناحية القرية لتثبت حاجته ثبت الله عز وجل قدمه يوم تزول الأقدام، ولأن يمشي أحدكم مع أخيه في قضاء حاجته أفضل من أن يعتكف في مسجدي هذا شهرين - وأشار بإصبعه - ألا أخبركم بشراركم؟ قالوا: بلى يا رسول الله. قال: الذي ينزل وحده ويمنع رفده ويجلد عبده ولهذا الحديث إسناد آخر بزيادة أحرف فيه۔

حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں: رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔کسی مسلمان بھائی کی مدد میں میرا

چلنا مسجد (نبوی) میں میرے دو مہینے اعتکاف کرنے سے افضل ہے۔۔۔۔۔۔۔۔۔(المستدرک علی الصحیحین للحاکم: حدیث نمبر ۷۷۰۶)

تحقیقِ رواۃ:

۱- ابوعبداللہ الحاکم الصغیرؒ (م ۴۰۵ھ) مشہور ثقہ، حافظ الحدیث ہیں۔(تاریخ الاسلام)

۲۔ ابوعبداللہ محمد بن یعقوب الشیبانیؒ (م ۳۴۴ھ) امام اور حافظ ہیں۔(الروض الباسم: رقم ۱۱۰۳)

۳۔ محمد بن یحیی بن محمد الذہلیؒ (م ۲۶۷ھ) سنن ابن ماجہ کے راوی اور ثقہ، حافظ ہیں۔(تقریب: رقم ۶۴۱۷)

۴- محمد بن معاویہ بن اعین، ابوعلی النیسابوریؒ (م ۲۲۹ھ) کے بارے میں حافظ ابن حجر العسقلانیؒ (م ۸۵۲ھ) نے فرمایا: ''متروك مع معرفته لأنه كان يتلقن، و قد أطلق عليه ابن معين الكذب''۔(تقریب: رقم ۶۳۱۰)

لیکن اس حدیث کی روایت میں ان پر جرح فضول ہے کیونکہ مستدرک للحاکم کی ہی دوسری سند میں جو آگے مذکور ہے، ان کی تائید میں عبید اللہ بن محمد العیشی موجود ہیں جو ثقہ اور عمدہ راوی ہیں۔(تقریب: رقم ۴۳۳۴)

۴۔ مصادف بن زیاد المدینیؒ صدوق ہیں، صاحب معرفت، محمد بن معاویہ بن اعینؒ (م ۲۲۹ھ) کا ان کی تعریف کرنا جیسا کہ ''واثنی علیہ خیرا'' میں صراحت ہے، ان کے مقبول ہونے کی علامت ہے، نیز امام حاکمؒ (م ۴۰۵ھ) کا ان سے ''المستدرک'' میں روایت لینا بھی اس پر دال ہے۔(المستدرک للحاکم: ج ۱: ص ۴۲)

امام عقیلیؒ (م ۳۲۲ھ) نے کہا: لم يحدث بهذا الحديث عن محمد بن كعب ثقة، رواه هشام بن زياد و عيسى بن ميمون و مصادف بن زياد القرشي و كل هؤلاء متروك۔

لیکن عقیلیؒ (م ۳۲۲ھ) متشدد ہیں اس لئے انکی جرح یہاں مقبول نہیں۔

۵۔ محمد بن کعب القرظیؒ (م ۱۲۰ھ) کتبِ ستہ کے راوی اور ثقہ، عالم ہیں۔(تقریب: رقم ۶۲۵۷)

۶۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ (م ۶۸ھ) صحابی ہیں۔(تقریب: رقم ۳۴۰۹)

اس روایت کی ایک اور سند، امام حاکمؒ (م ۴۰۵ھ) نے ہی ذکر کی ہے جو کہ درج ذیل ہیں:

قال ابو عبد الله الحاكم الصغير: سمعت أبا سعيد الخليل بن أحمد القاضي، في دار الأمير السديد أبي صالح منصور بن نوح بحضرته يصيح برواية هذا الحديث فقال: حدثنا أبو القاسم عبد الله بن محمد البغوي، ثنا عبيد الله بن محمد العيشي، ثنا أبو المقدام هشام بن زياد، ثنا محمد بن كعب القرظي، قال: شهدت عمر بن عبد العزيز، و هو أمير علينا بالمدينة للوليد بن عبد الملك و هو شاب غليظ ممتلئ الجسم، فلما استخلف أتيته بخناصرة فدخلت عليه و قد قاسى ما قاسى، فإذا هو قد تغيرت حالته عما كان، ثم ذكر الحديث۔(المستدرک علی الصحیحین

للحاکم: حدیث نمبر ۷۷۰۷)

تحقیقِ رواۃ:

۱- ابوعبداللہ الحاکم الصغیرؒ (م ۴۰۵ھ) کی توثیق گزر چکی۔

۲- ابوسعید الخلیل بن احمد القاضیؒ (م ۳۷۸ھ) ثقہ اور صاحبِ تصنیف ہیں۔(الروض الباسم: رقم ۴۸۹)

۳- ابوالقاسم عبداللہ بن محمد البغویؒ (م ۳۱۷ھ) حافظ اور صدوق ہیں۔(لسان المیزان: رقم ۴۴۰۹)

۴- عبیداللہ بن محمد العیشیؒ (م ۲۲۸ھ) ثقہ اور جواد ہیں۔(تقریب: رقم ۴۳۳۴)

۵- ابوالمقدام، ھشام بن زیادؒ ترمذی اور ابن ماجہ کے راوی اور متروک ہیں۔(تقریب: رقم ۷۲۹۲)

امام مغلطائی بن قلیچؒ (م ۷۶۲ھ) نے اکمال تھذیب الکمال میں فرمایا: ''وخرج الحاکم حدیثه في الشواهد''۔(ج ۱۲: ص ۱۴۳)

لہذا انکی روایت متابع میں مقبول ہے۔

۶- محمد بن کعب القرظیؒ (م ۱۲۰ھ) اور

۷- حضرت عبداللہ بن عباسؓ (م ۶۸ھ) کی تفصیل گزر چکی۔

حکم:

الغرض دونوں سندیں مل کر حسن لغیرہ ہوگی اور غالباً یہی وجہ ہے کہ امام ابوعبداللہ الحاکمؒ (م ۴۰۵ھ) نے اس حدیث کی تصحیح فرمائی ہے اور ابن عمرؓ کی روایت بھی ان کے لئے شاہد ہے۔

خلاصہ یہ کہ حدیث ابن عمرؓ بھی مقبول ہیں۔ واللہ اعلم